| نام گردان | واحد | جمع | واحد متکلم | متکلم مع الغیر |
|---|---|---|---|---|
| فعل امر حاضر معروف استمراری | پروردہ باش<br>مے پروردہ باش | پروردہ باشید<br>مے پروردہ باشید | | |
| ترجمہ | پالتا رہ تو | پالتے رہو تم | | |
| فعل امر حاضر مجہول استمراری | پروردہ شدہ باش | پروردہ شدہ باشید | | |
| ترجمہ | پالا جاتا رہ تو | پالے جاتے رہو تم | | |
| فعل امر غائب معروف استمراری | باید کہ پروردہ باشد | باید کہ پروردہ باشند | باید کہ پروردہ باشم | باید کہ پروردہ باشیم |
| ترجمہ | چاہیئے کہ پالتا رہے تو | چاہیئے کہ پالتے رہیں وہ | چاہیئے کہ پالتا رہوں میں | چاہیئے کہ پالتے رہیں ہم |
| فعل امر غائب معروف استمراری | باید کہ پروردہ شدہ باشد | باید کہ پروردہ شدہ باشند | باید کہ پروردہ شدہ باشم | باید کہ پروردہ شدہ باشیم |
| ترجمہ | چاہیئے کہ پالا جاتا رہے وہ | چاہیئے کہ پالے جاتے رہیں وہ | چاہیئے کہ پالا جاتا رہوں میں | چاہیئے کہ پالے جاتے رہیں ہم |
| نہی امر معروف استمراری | پروردہ مباش | پروردہ مباشید | | |
| ترجمہ | نہ پالتا رہے تو | نہ پالتے رہو تم | | |
| نہی حاضر مجہول استمراری | پروردہ شدہ مباش | پروردہ شدہ مباشید | | |
| ترجمہ | نہ پالا جاتا رہے تو | نہ پالے جاتے رہو تم | | |
| نہی غائب معروف استمراری | باید کہ نہ پروردہ باشد | باید کہ نہ پروردہ باشند | باید کہ نہ پروردہ باشم | باید کہ نہ پروردہ باشیم |
| ترجمہ | چاہیئے کہ نہ پالتا رہے وہ | چاہیئے کہ نہ پالتے رہیں وہ | چاہیئے کہ نہ پالتا رہوں میں | چاہیئے کہ نہ پالتے رہیں ہم |
| نہی غائب مجہول استمراری | باید کہ نہ پروردہ شدہ باشد | باید کہ نہ پروردہ شدہ باشند | باید کہ نہ پروردہ شدہ باشم | باید کہ نہ پروردہ شدہ باشیم |
| ترجمہ | چاہیئے کہ نہ پالا جاتا رہے وہ | چاہیئے کہ نہ پالے جاتے رہیں وہ | چاہیئے کہ نہ پالا جاتا رہوں میں | چاہیئے کہ نہ پالے جاتے رہیں ہم |

اسم فاعل بنایا چاہو تو امر حاضر معروف کے آخر بقول بعضے فتحہ اور بقول بعضے کسرہ دیکے لفظ ندہ نون ساکن
زیادہ کرو. جیسے امر حاضر معروف تھا. پرور اسم فاعل ہوا. پرورندہ اور اسکے ترجمے کیواسطے مصدر کے
ترجمے کے آخر کا الف یائے مجہول سے بدلکر کے لفظ والا اسکے بعد لاؤ. جیسے پروردن مصدر کا ترجمہ ہے پالنا
اور اسم فاعل کا ترجمہ ہوا پالنے والا. اور اگر اسم فاعل کی جمع بنایا چاہو. تو آخر کی ہائے مختفی کو کاف فارسی سے
بدل کرکے الف اور نون جمع کا بعد اسکے زیادہ کرو. اور اسکے ترجمے کے واسطے واحد کے ترجمے کے آخر کا الف
یائے مجہول سے بدل کرو. جیسے پرورندہ پالنے والا پرورندگان پالنے والے. اسم مفعول بنایا چاہو تو ماضی مطلق
معروف کے آخر یا ماضی مطلق مجہول کے آخر ہائے مختفی زیادہ کرو. دونو طرح سے اسم مفعول کا صیغہ بنجائیگا. اگر ماضی مطلق
معروف سے بنایا ہے تو اسکے ترجمے کیواسطے ماضی مطلق کے ترجمے کے آخر لفظ ہوا لگا دو. اگر ماضی مطلق مجہول سے بنایا
ہے. تو اس کا ترجمہ بعینہ ماضی مطلق مجہول کا ترجمہ ہے. لیکن ماضی کے معنے میں زمانہ کا لحاظ ہے. اسم مفعول کے معنے
میں زمانہ کا لحاظ نہیں. اگر اسم مفعول کی جمع بنایا چاہو تو آخر کے ہائے مختفی کاف فارسی سے بدل کرکے الف اور
نون جمع کا آخر کا زیادہ کرو. اور جمع کے ترجمے کے واسطے واحد کے ترجمے کے دونوں کلموں کے آخر جو الف ہو.
اسکو یائے مجہول سے بدل ڈالو جیسے پروردہ پالا ہوا. پروردگان پالے ہوئے پروردہ شدہ پالا گیا پروردہ شدگان
پالے گئے پوشیدہ نرہے. کہ عربی میں فعل لازم کا اسم مفعول نہیں آتا مگر فارسی میں لازم کا اسم مفعول ماضی مطلق معروف
سے بنایا ہوا آتا ہے جیسے رفتہ گیا ہوا رفتگان گئے ہوئے. اسم تفضیل صیغہ اسم فاعل کا ہے. کہ آخر اسکے لفظ تر ہے
اور ترجمہ اس کا بھی ترجمہ اسم فاعل کا ہو کہ اسکے اوپر لفظ زیادہ زیادہ ہے. جیسے پرورندہ تر زیادہ پالنے والا اور اسکی
جمع کیواسطے آخر کو الف اور نون زیادہ کرتے ہیں. جیسے پرورندہ تراں زیادہ پالنے والے. اسم ظرف صیغہ مصدر کا ہے
کہ آخر اسکے گاہ بکاف فارسی زیادہ ہے. اور گاہ کا ترجمہ وقت اور جگہ ہے جیسے پروردن گاہ پالنے کی جگہ اور پالنے کا وقت اسم
حال صیغہ امر کا ہے. کہ اسکے آخر الف اور نون ہے اور اسکا ترجمہ بھی امر کا ترجمہ کہ آخر اسکے تا ہوا ہے جیسے پروراں پالتا ہوا.

## فعل در شناختن فعل لازم و متعدی کردن لازم و متعدی المتعدی کردن متعدی

یاد رکھو کہ نوردن اور بردن اور بودن ہر تینوں مصدر اور تینوں کے افعال متعدی ہیں اور سوا ان تینوں کے ہیں
ویسے ماضی مطلق کے ترجمے میں لفظ نے آوے اس مصدر کو اور اسکے افعال کو متعدی جانو جیسے زد زید مارا زید
نے زد عمرو پالا عمرو نے پس زدن اور پروردن انکے افعال متعدی ہیں. کہ انکے ماضی مطلق کے ترجمے میں لفظ نے
آئیں اور جسکے ماضی مطلق کے ترجمے میں لفظ نے نہ آوے اس مصدر کو اور اسکے افعال کو لازم سمجھو جیسے رفت زید گیا زید

خفت عمرو سو یا عمرو بس رفتن اور خفتن لازم ہیں کہ ان کے ماضی مطلق کے ترجمے میں لفظ نے نہیں آیا۔ فائدہ فعل متعدی
فاعل اور مفعول دونوں چاہتے ہیں کیواسطے کہ جبتک فعل متعدی کے فاعل اور مفعول نہ ہو تو بات پوری نہیں ہوتی
جیسے زد زید عمرو مارا زید نے عمرو کو زد فعل متعدی زید اس کا فاعل ہے اور عمرو مفعول ہے فعل متعدی کے فاعل
اور مفعول جو مذکور ہوئے تو بات پوری ہوئی۔ اور فعل لازم فقط فاعل کو چاہتا ہے مفعول کو نہیں چاہتا ہے
کیواسطے کہ فعل لازم کے ساتھ جو فاعل اس کا مذکور کرتی ہیں۔ تو بات پوری ہو جاتی ہے۔ جیسے رفت زید گیا
زید رفت فعل لازم زید اس کا فاعل فعل لازم جو فاعل کیساتھ ملا تو بات پوری ہوئی۔ اگر مصدر لازم کو متعدی بنایا
چاہو تو مصدر لازم کے امر حاضر معروف کے آخر فقط دے کے الف اور نون غنہ یا الف اور نون اور یائے معروف
زیادہ کر کے دن علامت مصدر کی لگا دو مصدر متعدی ہو جائیگا۔ اور اسکے سب فعل متعدی ہونگے جیسے ترسیدن
لازم مصدر بمعنی ڈرنا اور اسکا امر حاضر معروف ترس اسکے آخر الف اور نون غنہ اور لفظ دن زیادہ کیا۔ ترساندن ہوا
اور اگر الف اور نون کے بعد یائے معروف بھی لائے تو ترسانیدن ہوا پس ترساندن اور ترسانیدن دونوں مصدر
متعدی ہیں اگر اس مصدر متعدی کو اسی طرح سے پھر متعدی کرو ترسانیدن متعدی المتعدی ہوگا اور متعدی
مصدر کا ترجمہ اسکے لازم مصدر کے امر کی ترجمہ سے بنتا ہے اس طرح سے کہ آخر اسکے الف اور لفظ نا کو علامت مصدر کی ہے
زیادہ کرو جیسے ترس کا ترجمہ ڈرتا۔ ترساندن ترسانیدن کا ترجمہ ڈرانا اور متعدی المتعدی کیواسطے الف کے ماقبل
واؤ مفتوح لگا دو جیسے ترسانیدن کا ترجمہ ڈروانا ہوا اگر لازم امر کے آخر حرف علت کا ہو یعنی الف ہو یا واؤ ہو
یا یائے تحتانی ہو اس کو لام سے یا واؤ مفتوح سے بدلنا چاہیے جیسے سرائیدن کا ترجمہ گانا سرایانیدن کا ترجمہ
گوانا۔ کاف فارسی کے بعد کا الف واؤ سے بدل ہوا شستن کا ترجمہ دھونا شویاندن اور شویانیدن کا ترجمہ
دھلانا اور راء ہ سے بدل ہوا اور دوختن اور دوزیدن کا ترجمہ سینا دوزاندن اور دوزانیدن کا ترجمہ سلانا۔
یہاں یائے تحتانی لام سے بدل ہوئی ہندی زبان والے موافق اپنے محاورے کے قیاس کریں۔

## فصل در شناختن فاعل ہر فعل کہ در عبارت واقع شود

صیغہ واحد حاضر اور جمع حاضر کا اور واحد متکلم اور متکلم مع الغیر کا فعل بافاعل ہے۔ کہ انکا فاعل انکے ساتھ ہی
حاضر کے دونوں صیغوں کا فاعل مخاطب ہے جیسے کردی کیا تو نے کردید کیا تم نے لفظ تو اور تم فاعل ہے اور متکلم کے دونوں
صیغوں کا فاعل بات کرنیوالا ہے جیسے کردم وکردیم کیا میں نے کیا ہم نے لفظ میں اور ہم فاعل ہیں۔ ان چاروں
صیغوں کا تو فاعل معلوم ہوا اب غائب کے دونوں صیغوں کا فاعل معلوم کیا چاہیے۔ ان دونوں صیغوں

میں جسکا فاعل مفعول کیا چاہو اس صیغے کے ترجمے کے ساتھ لفظ کون یا کس نے ان دونوں لفظوں میں سے جونسا لفظ محاورہ ہندی میں ٹھیک ہوتا ہو ملاؤ جونسا لفظ عبارت میں اسکا جواب ہوسکے اس لفظ کو فاعل اس فعل کا جانو جیسے رفت زید گیا زید جب ہم نے کہا کون گیا ہی کہوگے کہ زید پس زید فاعل ہے رفت کا اسی طرح سے زد زید مارا زید نے جب ہم نے کہا کہ کسنے مارا یہی جواب دوگے کہ زید نے پس زید فاعل ہے زد کا ازبسکہ فاعل کا ہونا ضرور ہے جہاں کہیں فاعل لفظ میں ظاہر نہ ہو ضمیر واحد غائب کی کہ ماضی کے صیغہ واحد غائب میں پوشیدہ ہے اور لفظ او ہے کہ جس کا ترجمہ وہ پوشیدہ ہے۔ وہی ضمیر فاعل ہوگی صیغہ واحد غائب میں اور صیغہ جمع غائب میں ضمیر جمع غائب کی لفظ اند ہے کہ ترجمہ اس کا وہ یا انھوں نے ہے اس ضمیر کو صیغہ جمع غائب کا فاعل کہینگے جیسے رفت گیا وہ لفظ وہ فاعل ہے رفت کا اور جیسے رفتند گئے وہ لفظ وہ فاعل ہے۔ رفتند کا واحد غائب کا فاعل کا حذف کرنا بالکل درست نہیں مگر جمع غائب کا فاعل حذف کرنا درست ہے۔ جیسے آوردہ اند کہ سپاہ دشمن بیقیاس لود یعنی خبر لائے ہیں خبر لانیوالے کہ سپاہ دشمن کی بیقیاس تھی آوردہ اند کا فاعل لانیوالے ہیں عبارت سے محذوف اور جیسے اختیار بدست من نداده اند یعنی اختیار میرے ہاتھ میں نہیں دیا ہے۔ قضا و قدر نے نداده اند کا فاعل قضا اور قدر ہے محذوف پوشیدہ ترجمے ضمیر جسکی طرف پھرتی ہے۔ اس کو مرجع اس ضمیر کا کہتے ہیں جیسے آمد زید و نشست یعنی آیا زید اور بیٹھا نشست میں ضمیر ہے کہ پھرتی ہے زید کی طرف زید مرجع ہے۔ اس ضمیر کا اور سطوجس طرح فعل معروف کا فاعل پہچاننا معلوم کیا تم نے اسی طرح سے فعل مجہول کا مفعول مالم یسم فاعلہ کون کے لفظ کیساتھ معلوم کرو جیسے کشتہ شد زید مارا گیا زید جب کہوگے کون مارا گیا۔ تو جواب یہی ہوگا کہ زید پس زید مفعول مالم یسم فاعلہ ہے کشتہ شد فعل مجہول کا یاد رکھو کہ فاعل اسم ہوتا ہے فعل اور حرف نہیں ہوتا بلکہ جو اسم کہ اسکے اوپر حرف لگا ہو وہ اسم بھی فاعل نہیں ہوتا اور کبھی فاعل مرکب بھی ہوتا ہے جیسے رفت پدر زید فاعل رفت کا پدر زید ہے مرکب اس طرح سے ہے۔ رفت غلام پدر زید۔

## فصل در شناختن مفعول ہر فعل متعدی کہ در عبارت واقع شود

اگر چاہو کہ فعل متعدی کا مفعول عبارت میں معلوم کرو تو اس فعل کو ہندی ترجمے کیساتھ لفظ کیا یا کسی کو ان دونوں لفظوں میں سے جونسا لفظ موافق محاورہ ہندی کے درست ہوتا ہو اس لفظ کو ملاؤ جونسا کلمہ اسکا جواب ہوسکے وہی کلمہ مفعول اس فعل کا ہے۔ جیسے خورد زید طعام کھایا زید نے طعام جب کہوگے کیا کھایا زید نے تو جواب اس کا ہوگا طعام پس طعام مفعول ہے خورد کا اور زید فاعل ہے۔ اور جیسے زد زید عمرا - مارا زید پدر زید

بکر کو جب کہو گے کسکو مارا زید نے تو جواب یہی ہوگا بکر کو پس بکر مفعول ہے۔ زد کا اور لفظ را نشان مفعول کا ہے اور زید
فاعل زد کا اس مفعول کو عربی میں مفعول بہ کہتے ہیں۔ کہ فعل اس پر واقع ہوتا ہے جیسے اس مثال میں بکر پر
واقع ہوئی اور لفظ را نشان مفعول کا کبھی لاتے ہیں کبھی نہیں لاتے اگر مفعول بہ انسان ہو تو اکثر لاتے
ہیں۔ مثال اس کی آگے گذری۔ اور بعضے فعلوں کے دو مفعول ہوتے ہیں پہلے مفعول کو مفعول اول کہتے ہیں
دوسرے مفعول کو مفعول ثانی اور ثانی کے معنے دوسرا۔ ان فعلوں کے مصدر یہ ہیں۔ دانستن یافتن انگاشتن
نگریستن دادن بخشیدن گردانیدن اور مرادف انکے اور کبھی کردن اور ساختن بھی گردانیدن کے معنے میں
آتے ہیں۔ اس وقت ان کے بھی دو مفعول ہوتے ہیں جیسے دانستم زید را دانا دانستم فعل با فاعل زید مفعول اول دانا
مفعول ثانی اسی طرح سے انگاشتم زید را دانا اور گردانیدم زید را دانا اور ساختم زید را دانا اور کردم زید را دانا اور
کبھی مفعول ثانی ان کا بھی نہیں ہوتا جیسے او را بخشیدم بخشیدم فعل با فاعل او مفعول بہ را نشان مفعول کا یعنی میں نے دیدیا
گفتن کے مشتقات کے بھی دو مفعول ہوتے ہیں۔ پہلا مفعول مفعول بہ کہلاتا ہے۔ اور دوسرے کو مقولہ کہتے ہیں اور مقولہ
اکثر جملہ ہوتا ہے یعنی پوری بات جیسے ع گفتمش در چشم من بنشین رقیب۔ کہا میں نے اسکو آنکھ میں بیٹھ کہا رقیب نے اسکو بیٹھ
گفتمش فعل با فاعل ش ضمیر مفعول بہ در چشم من بنشین جملہ ہے مقولہ گفتم کا اسی طرح سے گفت فعل رقیب اس کا فاعل
دوسرا بنشین مفعول بہ گفت کا بنشین مقولہ ہے دوسرے گفت کا اور کبھی اس کا مفعول بہ محذوف بھی ہوتا ہے جیسے
ع فلک گفت احسنت مہ گفت زہ۔ فلک فاعل ہے پہلے گفت کا اور مہ فاعل ہے دوسرے گفت کا احسنت مقولہ
ہے پہلے گفت کا زہ مقولہ ہے دوسرے گفت کا اور کبھی مقولہ اسم مفرد بھی ہوتا ہے جیسے ثنا گفتم ثنا اسم مفرد ہے مقولہ گفتم کا اور
کبھی مفعول بہ جملہ ہوتا ہے یعنے پوری بات جیسے میخواہم ترا ببینم میخواہم فعل با فاعل ترا ببینم پوری بات ہے مفعول میخواہم کا
پوشیدہ نہ رہے۔ کہ ترا ببینم مصدر کے معنے میں ہیں یعنی میخواہم دیدن تو مخفی نہ رہے۔ کہ سوا ان مفعولوں کے اور بھی
مفعول ہیں مفعول فیہ۔ اور مفعول لہ۔ اور مفعول مطلق پیشتر عرض کرچکا ہوں میں کہ فعل کرنا ایسا
کام کا ہے۔ وہ جس مکان میں یا جس وقت میں کیا جاوے اس مکان کو اور اس وقت کو مفعول فیہ
کہتے ہیں۔ اور اسکو ظرف کہتے ہیں۔ وقت کو ظرف زمان اور مکان کو ظرف مکان کہتے ہیں اور مفعول فیہ
کے اوپر در اور بر اور بائے موحدہ یعنی در اور بر کے اکثر لاتے ہیں جیسے خفتم بر تخت در شب اور جیسے رفتم
بوقت شام ببازار۔ تخت اور بازار ظرف مکان ہیں۔ اور شب اور شام ظرف زمان ہیں کبھی در اور بر اور بائے
موحدہ نہیں بھی لاتے۔ جیسے شب کجا بودی یعنی در شب کجا بودی اور وہ کام جس بات کیواسطے

کیا جاوے۔ اس بات کو مفعول لہ کہتے ہیں جیسے زدم زید را برائے ادب مارا میں نے زید کو واسطے ادب کے لفظ ادب مفعول لہ ہے۔ اور جو اسم کہ اس پر باؔ ہو اور مفعول بہ کے بعد واقع ہو اس اسم کو مفعول معہ کہتے ہیں جیسے زدم زید را با عمرو مارا میں نے زید کو ساتھ عمرو کے یعنی عمرو کو بھی مارا عمرو مفعول معہ ہے اور مفعول یا شریک مفعول کے ہوتا ہے مفعول مطلق بمعنی مصدر اس فعل کا ہے کہ جس فعل کا وہ مفعول مطلق ہو اکثر مفعول مطلق فعل کی تاکید کے واسطے آتا ہے۔ اور اسکے آخر یائے معروف بھی زیادہ کرتے ہیں جیسے زدم زید را زدنی یعنی مارا میں نے زید کو جو مارنے کا حق ہے اور مفعول مطلق ایک وضع کے بیان کرنے میں بھی آتا ہے مگر اسکے آخر یائے معروف نہیں لاتے جیسے نشستم نشستن امیر بیٹھا میں بیٹھک امیر کی یعنی امیر کے بیٹھنے کی وضع پر بیٹھا میں اور مفعول مطلق واسطے شمار کے بھی آتا ہے جیسے نشستم یک نشست یہاں نشست بمعنی نشستن ہے یعنی بیٹھا میں ایک بیٹھک فائدہ ان مفعولوں کے دریافت کرنے کو ہر ایک مفعول کے واسطے ایک ایک لفظ مقرر کیا ہے جب وہ لفظ فعل کے ترجمے کے ساتھ ملاؤ گے جواب اس کا وہی مفعول ہوگا چنانچہ ہر ایک مفعول کے نیچے وہ لفظ لکھا جاتا ہے۔ اس جدول سے دریافت کرو۔

| مفعول فیہ ظرف زمان کب | مفعول فیہ ظرف مکان کہاں | مفعول معہ کسکے ساتھ | مفعول لہ کسواسطے | مفعول مطلق برائے تاکید کیا | مفعول مطلق برائے وضع کس طرح | مفعول مطلق برائے عدد کے بار |
|---|---|---|---|---|---|---|

## فصل در افعال ناقصہ

افعال ناقصہ وہ فعل ہیں۔ کہ جن کا فاعل اور مفعول نہیں ہوتا بلکہ اسم اور خبر کو چاہتے ہیں بلا اسم کے فاعل کے پہچاننے کے قاعدے سے ان کی خبر عبارت میں معلوم کریں اور ان فعلوں کے مصدر یہ ہیں۔ بودن اور شدن اور مرادف انکے گشتن اور گردیدن اور ہست اور نیست کو بھی افعال ناقصہ سے گنتے ہیں جیسے بود زید دانا شد زید دانا گشت زید دانا گردید زید دانا ہست زید دانا نیست زید دانا۔ سب افعال ناقصہ ہیں زید ان کا اسم اور دانا انکی خبر ہے اور کبھی است بھی ہست کے معنے میں آتا ہے۔ اسم اور خبر چاہتا ہے اور فعلوں کی طرح ہست اور نیست کے بھی چھ چھ صیغے ہیں ہست ہستند ہستی ہستید ہستم ہستیم نیست نیستند نیستی نیستید نیستم نیستیم۔

## فصل در بیان حال

حال وہ اسم ہے جس سے ہیئت فاعل یا مفعول کی معلوم ہو جیسے زدم زید را ایستادہ میں نے مارا زید کو کھڑے ہوئے

زدم فعل با فاعل زید مفعول پر ایستادہ حال ہے کہ اس سے ہیئت مفعول کی معلوم ہوتی ہے کہ متکلم نے زید کو کھڑے ہونے کے حال میں مارا جیسے کشتم زید را تشنہ مار ڈالا میں نے زید کو اس حال میں کہ وہ زید پیاسا تھا زدم فعل با فاعل زید مفعول تشنہ حال ہے کہ ہیئت مفعول کو اس سے معلوم ہوتی ہے اور کبھی حال مرکب ہوتا ہے ایسا مرکب جسکو پوری بات کہتے ہیں جیسے زدم زید را و پدرش ایستادہ بود مارا میں نے زید کو اس حال میں کہ باپ اسکا کھڑا تھا زدم فعل با فاعل زید مفعول پدرش اسکا اور پدرش ایستادہ بود جملہ ہے کہ حال واقع ہوا ہے۔ اور اس جملے کے اوپر کے واو کو واو حالیہ کہتے ہیں۔

## فصل در بیان ضمیرہا

ضمیر وہ اسم ہے کہ بنایا گیا ہے واسطے غائب کے یا حاضر کے یا متکلم کے وہ اوپر دو قسم کے ہے متصل اور منفصل متصل وہ کہ کسی کلمہ سے پیوستہ ہو علیحدہ کلمہ سے نہ ہو منفصل وہ ہے کہ بذات خود کلمہ علیحدہ ہو۔ اور کلمے کے ساتھ ملنے کی اسے احتیاج نہ ہو ہر ایک ان دونوں قسموں سے تین طرح کے ہے مرفوع اور منصوب اور مجرور مرفوع ضمیر فاعل کی ہے منصوب ضمیر مفعول ہے مجرور ضمیر مضاف الیہ کی ہے یہ سب قسم اور مثالیں ان کی اس جدول سے دریافت کرو اور یاد رکھو کو ضمیر منصوب اور مجرور ہر فاصل واقع نہ ہوگی ۔۔

| اقسام ضمیر | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| مرفوع متصل | در معنی مستتر<br>مثال سازد | ند<br>سازند | ی<br>سازی | ید<br>سازید | م<br>سازم | یم<br>سازیم |
| منصوب متصل | ش<br>دہندش | شان<br>دہندشان | ت<br>دہندت | تان<br>دہندتان | م<br>دہندم | مان<br>دہندمان |
| مجرور متصل | ش<br>غلامش | شان<br>غلام شان | ت<br>غلامت | تان<br>غلامتان | م<br>غلامم | مان<br>غلام مان |
| مرفوع منفصل | او وی آن<br>آمد او | اوشان آنان آنہا<br>آمدند اوشان | تو<br>آمدی تو | شما<br>آمدید شما | من<br>آمدم من | ما<br>آمدیم ما |
| منصوب منفصل | اورا ویرا آنرا<br>دیدند اورا | اوشانرا آنانرا آنہارا<br>دیدند اوشانرا | ترا<br>دیدند ترا | شمارا<br>دیدند شمارا | مرا<br>دیدند مرا | مارا<br>دیدند مارا |
| مجرور منفصل | او وی آن<br>غلام او | اوشان آنان آنہا<br>غلام اوشان | تو<br>غلام تو | شما<br>غلام شما | من<br>غلام من | ما<br>غلام ما |

جس کلمے کے آخر ہائے مختفی ہو اور ضمیر متصل اس سے لگے اس ضمیر کے اوپر الف زیادہ کرتے ہیں کہ تو ساکن جمع
انہوں جیسے بندہ اند بندہ ام بندہ ایم اور لعبد اسم کے ضمیر واحد غائب متصل کی جگہ لفظ ست لاتے ہیں جیسے کہیں
زید بندہ خداست اور اس است کے اوپر الف زیادہ کرتے ہیں جبکہ ہائے مختفی والے کلمے کے ساتھ ملاتے
ہیں کہتے ہیں زید بندہ است جس کلمے کے آخر (ہ) نہ ہو اس کلمے کے بعد است الف کیساتھ لکھنا غلط ہے بغیر الف کے
صحیح ہے جیسے عاشق ہو جب نازست جو شخص قربت ست میں لفظ لکھتے ہیں خطا کرتے ہیں۔

## باب دوم در ترکیب مرکب

ترکیب کے معنے کیا ہیں دو کلموں کو آپس میں ملانا اور مرکب وہ دو کلمے ہیں کہ آپس میں ملے ہوں پس مرکب دو قسم ہے
قسم اوّل مرکب وہ مرکب ہے کہ پوری بات ہو اور سننے والے کو اس سے پورا فائدہ حاصل ہو اسکو عربی میں کلام تام کہتے ہیں
جیسے زید آمد اور زید بکر نیک ست قسم دوم مرکب وہ مرکب ہے کہ پوری بات نہ ہو اور سننے والے کو اس سے پورا فائدہ حاصل نہ ہو
اس کو عربی کلام میں ناقص کہتے ہیں جیسے غلام زید اور جیسے مرد نیک بیان قسم اوّل مرکب کہ کلام تامست کلام تام
بھی اوپر دو قسم کے ہے۔ ایک قسم کا نام جملہ فعلیہ ہے۔ دوسری قسم کا نام جملہ اسمیہ ہے۔

## فصل در بیان جملہ فعلیہ

جملہ فعلیہ وہ مرکب ہے کہ فعل اور اسم سے ملکے بات پوری ہو۔ اگر اس میں لازم فعل ہو تو فعل صرف فاعل کیساتھ ملکے
جملہ فعلیہ ہو جائیگا جیسے رفت زید رفت فعل زید اسکا فاعل ہو فعل ساتھ فاعل کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اگر متعدی فعل ہو
تو وہ فعل فاعل اور مفعول کیساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوگا جیسے زد زید عمرو را مارا زید نے عمرو کو زد فعل زید اسکا فاعل عمرو
اسکا مفعول را علامت مفعول کی فعل متعدی ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اگر جملہ فعلیہ میں
فعل ماضی یا مضارع یا حال یا مستقبل ہو اسکو جملہ فعلیہ خبریہ کہتے ہیں اگر جملہ میں فعل امر یا فعل نہی ہو اس کو جملہ فعلیہ
انشائیہ کہتے ہیں جیسے بیا اور مبیا دونوں فعل با فاعل جملہ فعلیہ انشائیہ ہیں۔ اور جیسے بزن زید را مارا زید کو بزن
فعل با فاعل زید مفعول اس کا فعل با فاعل ساتھ مفعول کے ملکے جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا اور افعال ناقصہ
اپنے اسم اور خبر کیساتھ اور گفتن کے مشتقات اپنے فاعل اور مفعول اور مقولہ کے ساتھ ملکے جملے ہوتے ہیں جیسے
بود زید دانا تھا زید دانا۔ بود افعال ناقصہ سے ہے۔ چاہتا ہے اسم اور خبر کو زید اس کا اسم دانا اس کی خبر بود اپنے
اسم اور خبر کے ساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا بعضے اس کو جملہ اسمیہ کہتے ہیں۔ اور جیسے گفتمش در چشم بنشین گفتم فعل
با فاعل شین مفعول بر چشم بنشین جملہ فعلیہ مقولہ ہے گفتم کا گفتم فعل با فاعل ساتھ مفعول اور مقولہ کے ملکے

جملہ فعلیہ ہوا جو جملہ مقولہ ہوتا ہے کبھی اس پر کاف بھی لاتے ہیں جیسے ع گفتم کہ گلے بچینم از باغ اس کاف کو کاف
سرجملہ کہو یا کاف بیانیہ کہو کیونکہ یہ جملہ بیان ہے اس محذوف کا یعنی گفتم اس کہ گل بچینم از باغ کبھی میں نے بات کہ ایک
پھول چنوں میں باغ سے یعنی توڑے. فارسی میں فاعل فعل کے اوپر اکثر مقدم آتا ہے جیسے زید رفت اور عربی میں
فاعل فعل کے اوپر مقدم نہیں ہوتا عربی میں زید رفت کی ترکیب یوں کہتے ہیں. زید مبتدا رفت فعل اسمیں
ضمیر ہے پھرتی ہے زید کیطرف وہ فاعل ہے رفت کا فعل ساتھ فاعل کے ملکے جملہ فعلیہ ہوکے خبر ہوئی مبتدا
کی مبتدا اور خبر ملکے جملہ اسمیہ ہوا یعنی خبریہ. جہاں قرینہ پایا جاتا ہے وہاں جملہ فعلیہ سے فعل حذف کیا جاتا ہے
جیسے کوئی کہے کہ آمد کون آیا اسکے جواب میں کہیں زید یعنی آمد زید یہاں آمد محذوف ہے اور کہیں تمام جملہ محذوف
ہوتا ہے. جیسے آغاز میکنم این کتاب را جملہ محذوف ہے ع بنام جہاندار جان آفرین کے اوپر سے منادی کے اکثر
کے اوپر سے بھی فعل اور فاعل محذوف ہوتا ہے. عربی میں جسکو بلاتے ہیں اس کو منادی کہتے ہیں جیسے اے زید مقصود اس سے
یہ ہے کہ میخوانم زید را یعنی بلاتا ہوں میں زید کو اے حرف ندا کا زید منادی حرف ندا کا منادی کیساتھ ملکے قائم مقام جملہ
فعلیہ کے ہے کیونکہ اسکے معنے فعل کے اسمیں پائے جاتے ہیں. اور یہ جملہ بغیر دوسرے جملہ کے تمام نہیں ہوتا اس دوسرے جملے کو
جواب ندا کا کہتے ہیں جیسے اے کریم کرم کن. ترکیب اسکی یوں کہا چاہیے. ای حرف ندا کا کریم منادی حرف ندا کا
منادی سے ملکر قائم مقام جملہ فعلیہ کے ہوا. کن فعل با فاعل کرم اس کا مفعول فعل با فاعل ساتھ مفعول کے
ملکے جملہ فعلیہ ہوکے جواب ندا کا ہوا ندا ساتھ جواب کے ملکے جملہ ندائیہ ہوا اور اسی طرح کبھی فعل اور فاعل قسم کے
اوپر سے محذوف ہوتے ہیں. جیسے بخدائے کریم یعنی قسم خوردم بخدائے کریم قسم کھاتا ہوں میں ساتھ خدائے کریم کے جملہ
بھی بغیر دوسرے جملے کے تمام نہیں ہوتا اس دوسرے جملے کو جواب قسم کہتے ہیں جیسے ع بنام ایزد عجب ارزان خریدم یعنی قسم میخوردم بنام ایزد
عجب ارزان خریدم یوسف را قول زلیخا کا ہے قسم کھاتی ہوں میں خدا کے نام کی سستا خریدا میں نے یوسف کو قسم میخوردم
جملہ ہے محذوف بنام ایزد متعلق ہے فعل محذوف کے خریدم فعل با فاعل یوسف اسکا مفعول محذوف عجب ارزان حال ہے مفعول
محذوف کا فعل با فاعل ساتھ مفعول محذوف کے ملکے جملہ فعلیہ ہوکے جواب ہوا قسم کا قسم ساتھ جواب کے ملکے جملہ
قسمیہ ہوا. اور کبھی حرف ندا کا بھی محذوف ہوتا ہے جیسے بیا جامی رہا کن شرمساری یعنی بیا اے جامی رہا کن شرمساری
اور کبھی منادی بھی محذوف ہوتا ہے. جیسے ع اے بذات تو مزین مسند پیغمبری یعنی اے آنکہ بذات تو مزین است مسند
پیغمبری. لفظ آں منادی ہے. محذوف اور اسی طرح سے جملہ دعائیہ سے بھی فعل محذوف ہوتا ہے یعنی چشم بد
بد نظر بری دور ہو چشم بد اسم ہے. باد کا باد مخفف ہے. بواد کا اور بود اصل میں بود صیغہ مضارع کا ہے تعال

تا قصد سے الف دعا کا جب اس میں آیا تو لیا ؤ ہوا سو بیا نہ محذوف ہے۔ مدد اسکے خبر ہے یا فعل مضارع محذوف ساتھ اسم اور خبر کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اور کبھی سوال کے قرینے سے فعل اور فاعل جواب سے حذف کرتے ہیں اور مفعول کو مذکور کرتے ہیں جیسے کوئی پوچھے زید کرا زد جواب میں کہیں عمرو را یعنی زد زید عمرو را زد فعل فاعل دونوں جواب سے محذوف ہیں عمرو مفعول مذکور ہے۔ را علامت مفعول کی فعل محذوف ساتھ فاعل محذوف اور مفعول مذکور کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا جملہ شرطیہ بھی دو جملوں سے تمام ہوتا ہے پہلے جملہ کو فعل شرط کہتے ہیں دوسرے جملہ کو جزا شرط کی جیسے اگر رفتی جاں بسلامت بردی و اگر خفتی مردی یعنی اگر گیا تو جان سلامت لیگیا۔ اور اگر سو یا تو مر گیا ترکیب اسکی یہ اگر حرف شرط کا رفتی فعل با فاعل جملہ فعلیہ ہو فعل شرط بردی فعل با فاعل جان اسکا مفعول بسلامت متعلق فعل کر فعل با فاعل ساتھ مفعول اور متعلق کے ملکے جزا ہوئی شرط کی شرط ساتھ جزا کے ملکے جملہ شرطیہ ہوا اسی طرح سے ترکیب اگر خفتی مردی کی ہو اور کبھی جزا شرط کی محذوف ہوتی ہے جیسے غنیمت کے کلام میں بیت مرا خود عرصۂ اندیشہ تنگ ست؛ تو اگر با قضا یارائی جنگ ست ؛ اگر حرف شرط کا تو با قضا یارائی جنگ ست جملہ ہے فعل شرط اور جزا اسکی بجنگ محذوف ہے یعنی بجہ کو اگر قضا کے ساتھ طاقت لڑائی کی ہو تو لڑ پوشیدہ نہ ہے جملہ شرطیہ میں ایک حرف شرط کے ضرور ہیں سے رہتا ہے حرف شرط کے یہ ہیں۔ اگر اور اگرا اور را اور چوں اور چو اور سوا لکے و قتیکہ اور ہر روز کیہ او شہر کا میکا آمد مثال انکے جس جملہ میں آتے ہیں اس جملہ میں شرط کے معنی پائے جاتے ہیں۔

## فصل در بیان جملہ اسمیہ

جملہ اسمیہ وہ ہے۔ کہ دو اسم ملکے بات پوری ہو اور سننے والے کو پورا فائدہ حاصل ہو اور بات کی ابتدا اس اسم سے ہو کہ دوسرا اسم اس پہلے اسم کے احوال سے خبر دینے والا ہو ابتدا والے اسم کو مبتدا کہتے ہیں۔ اور دوسرے اسم کو خبر کہتے ہیں مبتدا ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوتا ہے۔ اور جملہ اسمیہ میں ایک حرف ربط کا لفظ میں یا معنے میں ہوتا ہے جیسے زید نیک ست و عمرو بد زید نیک ہے اور عمرو بد ہے زید مبتدا اور نیک خبر کہ زید کے احوال سے خبر دیتا ہے۔ کہ وہ نیک ہے اور است حرف ربط کا ہے مبتدا ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوا اور اسی طرح سے عمرو مبتدا ہے اور بد خبر ہے اور است حرف ربط کا اس قرینے سے کہ پہلے جملہ میں ہے اس جملے سے محذوف ہوا لیکن معنی میں ملحوظ ہے۔ یہ مبتدا بھی خبر کیساتھ ملکے جملہ اسمیہ ہوا۔ زیادہ واضح کرتا ہوں کہ مضمون جملہ اسمیہ کا یہ ہے۔ کہ شخص یا یہ چیز یہ ہے۔ شخص کو یا چیز کو مبتدا جانو اور یہ کہ مقام پر جو کلمہ ہو اسکو خبر سمجھو اس سے بھی زیادہ تر روشن کرتا ہوں میں کہ مبتدا کیساتھ لفظ کیا ہے۔ ملاؤ میں جو لفظ جواب اس کا ہو سکے اسکو خبر سمجھیں اور خبر کیساتھ لفظ کون ہے۔ ملاؤ اسکا جواب جو لفظ ہو سکے اس کو مبتدا جانو جیسے زید نیک ست میں

جب کہو گے زید کیا ہے. جواب یہی ہوگا کہ نیک معلوم ہوا کہ لفظ نیک خبر ہے. اور جب کہو گے کہ نیک کون ہے. تو جواب اسکا ہوا زید جان لو کہ زید مبتدا ہے. یاد رکھو کہ حرف نہ مبتدا ہوتا ہے. نہ خبر اور فعل بھی مبتدا نہیں ہوتا مگر جملہ ہو کے خبر ہوتا ہے سو جملہ اسم کی جگہ گنا جاتا ہے. اس راہ سے اسم ہی مبتدا ہوتا ہے اور اسم ہی خبر ہوتا ہے. اور جسوقت جملہ خبر ہووے تو جملہ میں ضرور ہے. کہ ایک ضمیر کی مبتدا کی طرف پھرے جیسے زید پدرش نیک است. ترکیب اس کی یوں کہا چاہیئے. زید پہلا مبتدا پدر دوسرا مبتدا مضاف شین کی ضمیر کہ پھرتی ہے پہلے مبتدا کی طرف مضاف الیہ ہے نیک خبر اور است حرف ربط دوسرا مبتدا خبر کیساتھ ملکے جملہ اسمیہ ہو کے خبر ہوا پہلے مبتدا کا پہلا مبتدا خبر کیساتھ ملکے جملہ اسمیہ ہوا. پوشیدہ نہ رہے کہ مبتدا اور خبر میں مطابقت ضرور ہے. اور مبتدا ان چھ قسم سے باہر نہیں واحد غائب ہے. جمع غائب یا واحد حاضر یا جمع حاضر یا واحد متکلم یا متکلم مع الغیر اور ضمیر مرفوع متصل کہ اُسکے ساتھ لگتی ہے اس کے بھی چھ کلمے ہیں. است اور اند اور ای اور اید ام اور ایم ضرور ہے. کہ موافق مبتدا کے حال کے ایک کلمے کو ان کلموں سے خبر کے آخر یا مبتدا کے آخر لگا دیں جس لفظ کے ساتھ لگا دیں اگر اسکے آخر ہائے مختفی ہو تو ضمیر کا کلمہ الف کے ساتھ پڑھا چاہیئے اور اگر ہائے مختفی اسکے آخر نہ ہو تو کلمہ ضمیر کا بغیر الف کے لکھا پڑھا چاہیئے چھیوں قسم کے مبتدا اور ہر ایک مبتدا کی دو دو خبریں ایک وہ کہ جس کے آخر ہائے مختفی نہ ہو دوسرے وہ کہ جسکے آخر ہائے مختفی ہو اور علامتوں کے کلمے فارسی جملہ اسمیہ کے اور ہندی جملہ اسمیہ کی اس جدول سے معلوم کرے جدول یہ ہے.

| نام اقسام | مبتدا خبریہ کلمہ کہ آخرش | مبتدا خبر کلمہ کہ آخرش | علامت جملہ | علامت جملہ |
|---|---|---|---|---|
| بیان مبتدا | ہائے مختفی نیست | ہائے مختفی ہست | فارسی | ہندی |
| واحد غائب | خدا کریم ست | خدا بخشندہ است | است | ہے |
| جمع غائب | جوانان خورسندیند خرم اند | جوانان شاد اند | اند | ہیں |
| واحد حاضر | تو سروری | تو پسندیدہ ئی | ای | ہے |
| جمع حاضر | شما سرورید | شما پسندیدہ اید | اید | ہو |
| واحد متکلم | من گنہگارم | من بندہ ام | ام | ہوں |
| متکلم مع الغیر | ما گنہگاریم | ما بندہ ایم | ایم | ہیں |

جملہ معترضہ وہ جملہ ہے۔ کہ ایک جملہ کے درمیان واقع ہو جیسے یار من چشم بد دور خوبست یار مبتدا خوبست خبر مبتدا
اور خبر ملکے جملہ اسمیہ ہوا چشم بد دور جملہ معترضہ ہے کہ اس جملہ کے بیچ میں واقع ہوا ہے۔ اگر قرینہ دلالت کرے تو مبتدا
کو حذف بھی کرتے ہیں جیسے کوئی کہے و ند و ز د یعنی انیست و ز د این مبتدا محذوف است علامت جملہ اسمیہ کی اور
خبر یا کوئی پوچھے کہ رستم پسر کیست اسکے جواب میں کہو پسر زال است یعنی رستم پسر زال است رستم مبتدا محذوف
پسر زال خبر اور است علامت جملہ اسمیہ کی اسی طرح سے خبر بھی محذوف ہوتی ہے جیسے زید درخانہ است یعنی زید در
خانہ موجود است زید گھر میں موجود ہے زید مبتدا موجود خبر محذوف درخانہ متعلق خبر کے جملہ بیانیہ وہ جملہ ہے کہ کسی اسم کا بیان
پڑے۔ اس جملہ پر کاف بیانیہ بھی آتا ہے۔ اور یہ جملہ جس اسم کا بیان پڑتا ہے۔ اس اسم کو مبین کہتے ہیں اگر جملہ بیانیہ مبین
کی ذات کا بیان ہے۔ تو جملے سے مبتدا کا حذف کرنا اولیٰ ہے جیسے ع کجا رفت یارے کہ جان من ہست یعنی کجا رفت
یاری کہ جان من ہست۔ ترکیب اسکی یوں کہنا چاہیئے۔ جان من خبر مبتدا محذوف کی مبتدا محذوف لفظ او ہے مبتدا
خبر کیساتھ ملکے جملہ اسمیہ ہو کے بیان پڑا یار کا یار ساتھ بیان کے ملکے فاعل ہوا رفت کا رفت فعل ساتھ فاعل کے ملکے
جملہ فعلیہ ہوا اگر جملہ بیانیہ مبین کی ذات کا بیان نہ ہو بلکہ مبین کے متعلق کا بیان ہو تو اس مقام میں مبتدا کو
حذف نہیں کرتے بلکہ اس جملہ میں ایک ضمیر لاتے ہیں۔ کہ پھرتی ہے مبین کی طرف جیسے رفیق من سوارست کہ
اسپش کمیت است مبتدا مضاف ضمیر شین کی کہ پھرتی ہے سوار کی طرف مضاف الیہ کمیت خبر است علامت جملہ
اسمیہ کی مبتدا خبر کیساتھ ملکے بیان ہوا سوار کا مبین اپنے بیان کے ساتھ ملکے خبر ہوئی رفیق من کی رفیق من
مبتدا ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوا اس جملہ میں اسپ کا بیان ہو کہ متعلق ہے سوار سے سوار کی ذات کا بیان نہیں
اور جملہ بیانیہ جملہ اسمیہ بھی ہوتا ہے اور جملہ فعلیہ بھی ہوتا ہے جیسے ع شنیدم کہ شاہ پور دم در کشید کشید فعل او اسپر
زاید شاہ پور فاعل دم مفعول فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکے جملہ فعلیہ ہو کے بیان ہوا ایں محذوف کا یعنے
شنیدم ایں کہ شاہ پور دم در کشید سنی میں نے یہ بات کہ شاہ پور نے دم کھینچا یعنی خاموش رہا دوسرا قسم مرکب کا کہ پوری بات
نہ ہو اور سننے والے کو اس سے پورا فائدہ حاصل نہ ہو مرکب کئی نوع پر ہے۔ ہر ایک کی بیان کی ایک فصل ہے۔

## فصل در بیان مرکب اضافی

مرکب اضافی ہے کہ جسمیں اضافت پائی جائے اضافت کیا ہے نسبت کرنا ایک اسم کا دوسرے اسم کی طرف
لگاؤ کو کہتے ہیں جس اسم کو لگاتے ہیں دوسرے اسم کیساتھ اس اسم کو مضاف کہتے ہیں۔ اور جس اسم کیطرف نسبت
کرتے ہیں اسکو مضاف الیہ کہتے ہیں۔ اور فائدہ اضافت کا یہ ہے کہ مضاف عام سے خاص ہوتا ہے۔ جیسے غلام زید غلام زید کا

غلام کا لفظ عام تھا ہر ایک غلام کو غلام کہہ سکتے تھے۔ جب اس غلام کے لفظ کو زید کی طرف نسبت کیا اور کہا غلام زید یعنی غلام زید کا وہ غلام کا لفظ خاص ہو گیا۔ زید ہی کے غلام کو غلام زید کہیں گے اور کسی کے غلام کو نہ کہینگے اور فارسی کی ترکیب میں مضاف کے آخر کسرہ علامت اضافت کی ہے جیسے غلام زید میں غلام کی میم کا کسرہ اور حذف کرنا اس کسرہ کا درست نہیں۔ مگر بعض الفاظ میں استادوں نے روا رکھا ہے جیسے لفظ صاحب اور لفظ شہر ان دونوں لفظوں پر کسرہ پڑھنا فصیح ہے۔ جیسے صاحب دل اور شہر دل پوشیدہ نہ ہے جس کلمے کے آخر یائے مختفی ہو اور اس کلمے کو مضاف کریں تو متقدمین اسکے آخر سے کسرہ کا حذف کرنا مضائقہ نہیں جانتے تھے مگر متاخرین اسکو غیر فصیح سمجھتے ہیں۔ یاد رکھو کہ ہندی میں علامتیں اضافت کی تو ہیں۔ باعتبار تینوں قسم مضاف کے اور تینوں قسم مضاف الیہ کے تین قسم مضاف کے یہ ہیں۔ واحد مذکر اور جمع مذکر اور مؤنث اسی طرح مضاف الیہ ضمیر مخاطب ہو یا متکلم ہو جیسے من اور ما اور تو اور شما یا مضاف الیہ لفظ خود ہو یا خود کا مرادف ہو جیسے لفظ خویش اور یائے فوقانی کر خود کے معنے میں ہو یا مضاف الیہ کوئی اور لفظ سوا ان دونوں قسموں سے ہو اس تقریر سے ہر ایک قسم مضاف کی باعتبار تین قسم ہونے مضاف الیہ کے تین قسم ہوگا پس مضاف کی تینوں قسموں سے نو قسمیں ہو گئیں ہر ایک قسم کی ایک ایک علامت ہندی میں مقرر ہے ان لفظوں میں سے را اور یہ بیائے مجہول اور ری بیائے معروف اور نا اور نی بیائے مجہول اور نی بیائے معروف اور کا اور کے بیائے مجہول اور کی بیائے معروف سب یہ مضاف کی اور مضاف الیہ کی نو علامتیں اضافت کی جو ہندی میں ہیں۔ اور مثالیں ہر قسم کی اس جدول سے واضح ہونگی۔ جدول یہ ہے۔

| اقسام مضاف / علامت مضاف الیہ | من ما تو شما | خود خویش و مرادف خود | سوائے من ما تو شما خود خویش و مرادف خویش | |
|---|---|---|---|---|
| واحد مذکر | غلام من غلام تو<br>غلام میرا غلام تیرا | غلام خود غلام خویش<br>غلام اپنا  نا | غلام زید<br>غلام زید کا | کا |
| جمع مذکر | غلامان من غلامان تو<br>غلام میرے غلام تیرے  رے | غلامان خود غلامان خویش<br>غلام اپنے  نے | غلامان زید<br>غلام زید کے | کے |
| مؤنث | کتاب من کتاب تو<br>کتاب میری کتاب تیری  ری | کتاب خود کتاب خویش<br>کتاب اپنی  نی | کتاب زید<br>کتاب زید کی | کی |

کسرہ آخر مضاف کا اگرچہ علامت اضافت کی ہے لیکن کئی مقام میں نہ پڑھنا چاہیے ان مقاموں سے ایک مقام

اضافت مقلوب کا بیان۔ اضافت مقلوب اسے کہتے ہیں کہ مضاف الیہ مضاف کے اوپر مقدم ہو۔ جیسے جہاں شاہ۔ لفظ شاہ مضاف ہے۔ موخر اور لفظ جہاں مضاف الیہ ہے مقدم اور معنے جہاں شاہ اور شاہ جہاں کے ایک ہیں

دوسرا مقام۔ وہ ہے کہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ ہو جیسے غلامش اور غلامت اور غلامم اس مقام میں آخر مضاف کے فتحہ پڑھنا واجب ہے جیسے غلام کا میم تینوں جگہ مفتوح ہے اور غلام مضاف ہے شین اور تائے فوقانی اور میم تینوں ضمیریں مجرور مضاف الیہ ہیں۔ تیسرا مقام وہ کہ آخر مضاف الیہ کے لفظ را علامت اضافت کی ہو خواہ مضاف الیہ متصل مضاف کے ہو خواہ فاصلے سے ہو خواہ آگے ہو خواہ پیچھے ہو جیسے غلام زید را اور زید را غلام اور زید را گفتم غلام اور تو غلام ہستی زید را۔ ان سب مثالوں میں غلام مضاف ہے۔ اور زید مضاف الیہ ہے۔ اور لفظ را علامت اضافت کی ہے۔

پوشیدہ نہ رہے۔ کہ اضافت کی علامتیں ہندی میں سب بیان ہو گئیں اور جب کہ تم فارسی عبارت کا ترجمہ ہندی میں کرو گے جس لفظ کے ترجمے کے ساتھ ان علامتوں میں سے کوئی علامت ہو بلاشبہ جان لو کہ یہ مضاف الیہ ہے جیسے غلام زید ترجمہ اس کا غلام زید کا لفظ کا اضافت کی علامتوں میں سے آخر زید کے پایا معلوم ہوا کہ زید مضاف الیہ ہے۔ جب تم نے مضاف الیہ کو معلوم کر لیا مضاف کے معلوم کرنے کے واسطے مضاف الیہ کے ترجمے کے ساتھ جو علامت اضافت کی ہندی میں ہے ملا کے لفظ کیا بکاف تازی اس پر زیادہ کرو جو لفظ اس کا جواب اس عبارت میں ہو سکے وہی اس مضاف الیہ کا مضاف ہے خواہ مضاف الیہ کے متصل ہو خواہ فاصلے سے ہو خواہ آگے ہو خواہ پیچھے ہو جہاں کہیں ہو معلوم ہو جائیگا جیسے غلام زید میں معلوم کیا تھا کہ زید مضاف الیہ ہے جب ہم نے علامت اضافت کی اسکے ساتھ ملائی اور لفظ کیا بکاف تازی مکسور زیادہ کیا یعنی کہا کیا زید کا تو بیشک جواب اسکا غلام ہے معلوم ہوا مضاف غلام ہے۔ اسی طرح سے مال خود ترجمہ اسکا مال اپنا لفظ نا اضافت کی علامتوں میں سے ہے خود کے ترجمے کے ساتھ پایا معلوم ہوا کہ لفظ خود مضاف الیہ ہے جیسے خود کے ترجمے کے ساتھ ہی لفظ نا ملا کے لفظ کیا بکاف تازی مکسور زیادہ کیا یعنی کہا کیا اپنا تو جواب اس کا لفظ مال ہوگا پس مال کو مضاف جانو اور مثال اس مصرع کے مصرع بگشتم خاطر از شام در وہم ۔ لفظا میری خاطر شام در دم سے برگشتم کے آخر جو میم ہے۔ اسکا ترجمہ ہوا میری بنائے معرف در آخر پس سبب لفظ رے کے کہ اضافت کی ہے معلوم کیا کہ وہ میم مضاف الیہ ہے۔ جب ہم نے کہا میری کیا تو جواب اس کا ہوا خاطر معلوم ہوا کہ لفظ خاطر مضاف ہے اگرچہ مضاف الیہ کے بعد واقع ہو۔ پیا دیکھو کہ ضمیر مجرور متصل جو مضاف علیہ ہو ضرور نہیں کہ مضاف سے لگی ہوئی ہو اگر مضاف سے آگے یا پیچھے یا فاصلے سے اور کسی کلمے کے ساتھ لگی ہوئی ہو کچھ مضائقہ نہیں اور استادوں کی کلام میں بہت واقع ہی پوشیدہ نہ ہے

کر اقسام اضافت کے معنے کی راہ سے بہت ہیں۔ انمیں سے کئی قسم اضافت کی کہ دریافت کرنا انکا ضروری ہے
بیان کرتا ہوں ہیں یہ سب قسم یاد رکھو۔ ذکر اقسام اضافت۔ اضافت باعتبار معنے کے کئی قسم ہے اضافت تخصیصی ہے
اور تملیکی ہے اور توضیحی ہے تبیینی ہے اور تشبیہی ہے اور ابنی ہے اور ظرفی ہے۔ اب ہر ایک کا بیان سنو اور خوب یاد رکھو۔
اضافت تخصیصی وہ ہے کہ مضاف خاص کیا جاوے۔ واسطے مضاف الیہ کے جیسے یار من یار خاص میرا سردار
من یعنی سردار خاص میرا اضافت تملیکی وہ ہے کہ مملوک کو مالک کی طرف مضاف کریں۔ جیسے قصر شاہ مال بادشاہ
اسپ امیر باغ وزیر لفظ قصر مملوک ہے اور مضاف ہے اور شاہ مالک ہے اور مضاف الیہ ہے اسی طرح سے مال
بادشاہ اور اسپ امیر اور باغ وزیر۔ اضافت توضیحی وہ ہے کہ مضاف کو مضاف الیہ واضح کرے جیسے شہر
بریلی لفظ شہر سے توضیح حاصل نہ تھی۔ بریلی کے کہنے سے واضح ہوا کہ اس شہر کا ذکر ہے جسکا نام بریلی ہے اسیطرح سے دیبائے
گنگ اور کتاب گلستاں اور باد شمال اور درخت انار اور سنگ مقناطیس علی ہذا القیاس۔ اضافت تبیینی کہ جسکو بیانی
کہتے ہیں۔ وہ ہے کہ مضاف الیہ بیان مضاف کا ہو جیسے سیخ آہن معلوم نہ تھا کہ سیخ کاہیکی ہے مضاف الیہ کے بیان
کرنے سے معلوم ہوا کہ آہن کی ہے اسیطرح سے انگشتری طلا اور طشت نقرہ اور تخت چوب اضافت بیانی میں مضاف اور
مضاف الیہ ایک جنس سے ہوتی ہے جیسے سیخ اور آہن ایک جنس ہیں۔ اضافت تشبیہی کا دریافت کرنا موقوف ہے اوپر
دریافت کرنے تشبیہ کے تشبیہ کیا ہے۔ ایک چیز کو دوسری چیز کے مانند کرنا یعنی یہ کہنا کہ یہ چیز فلانی چیز جیسی ہے
جیسے کہیں آنکھ نرگس جیسی ہے جسکو تشبیہ دیتے ہیں اسکو مشبہ ساتھ باے موحدہ مفتوحہ کے کہتے ہیں جیسے آنکھ
کا لفظ پہلی مثال میں اور مشبہ کو جس چیز کے ساتھ تشبیہ دیتے ہیں اسکو مشبہ بہ کہتے ہیں جیسے نرگس کا لفظ اسی
مثال میں پوشیدہ نہ رہے کہ اضافت تشبیہی یہ ہے مشبہ بہ کا مضاف کرنا ہے مشبہ کی طرف جیسے نرگس چشم نرگس مشبہ بہ
ہے اور مضاف اور چشم مشبہ ہے اور مضاف الیہ معنے اسکے یہ کہ آنکھ مانند نرگس کے ہے اسی طرح سے ماہ رخ یعنی رخ
کے ساتھ ماہ کے ہے اور اسی طرح سے چاہ ذقن جیسے سیب زنخ اور لعل لب یعنی ذقن مانند چاہ کے اور زنخ مانند سیب کے
اور لب مانند لعل کے۔ اضافت ابنی وہ ہے کہ بیٹے کے نام کو باپ کے نام کی طرف مضاف کریں اور عربی میں ابن اور
بن بیٹے کو کہتے ہیں جیسے عباس علی یعنی عباس ابن علی اور خالد ولید یعنی خالد ابن ولید۔ اضافت ظرفی
اضافت مظروف کی ہے ظرف کی طرف ظرف دو قسم ہے ظرف مکان اور ظرف زمان پیشتر اسکا بیان ہو چکا
ہے مظروف اسے کہتے ہیں جو ظرف مکان میں یا ظرف زمان میں واقع ہو جیسے آب دریا آب مظروف مضاف
دریا ظرف مکان مضاف الیہ اسی طرح ساکن شہر اور جیسے سردی زمستان لفظ سردی مظروف مضاف

زمستان ظرف زمان مضاف الیہ۔ اسی طرح گرمیٔ تابستان اگر مضاف اور مضاف الیہ میں کچھ لگاؤ حقیقت میں ہو۔
جیسے اضافت تملیکی میں لگاؤ ملکیت کا اور اضافت تخصیصی میں لگاؤ خصوصیت کا اور اضافت توضیحی میں لگاؤ
توضیح کا اور اضافت بیانی میں لگاؤ تبیین کا اور اضافت تشبیہی میں لگاؤ تشبیہ کا اور اضافت ابنی میں لگاؤ
ابنیت کا اور اضافت ظرفی میں لگاؤ ظرفیت کا تو اسکو اضافت حقیقی کہتے ہیں۔ اگر مضاف اور مضاف الیہ میں
کچھ لگاؤ حقیقت میں نہ جیسے سر ہوش پائے فلک یعنی سر ہوش کا پاؤں فلک کا شاعر نے اپنے خیال میں ہوش اور
فلک کو ایک شخص صاحب سر اور صاحب قدم قرار دیا ہے۔ اور سر کو ہوش کیطرف اور قدم کو فلک کیطرف مضاف
کیا ہے حقیقت میں سر کو ہوش کیساتھ اور قدم کو فلک کیساتھ کچھ لگاؤ نہیں۔ اس اضافت کو مجازی کہتے ہیں
اور اسی کو استعارہ بھی کہتے ہیں۔ اقسام استعارہ اور تشبیہ کے بہت ہیں۔ اس مختصر میں انکے بیان کی گنجائش نہیں
صرف نام تشبیہ کا اور استعارہ کا لکھدیا ہے۔ فائدہ اگر مضاف کے اوپر ایک مضاف اور ہو اسکے ہندی ترجمہ میں
ایک اور علامت اضافت کی موافق اوپر والے مضاف کی پہلی علامت کے بعد زیادہ کریں لیکن جہاں کہیں پہلی
علامت کے آخر الف ہو۔ وہ الف یائے مجہول سے بدلا چاہیئے جیسے برادر زید اور برادر من اور برادر خود ترجمہ اسکا بھائی زید کا
اور بھائی میرا اور بھائی اپنا ان سب کے آخر الف ہے جب ان پر ایک مضاف اور ہو جیسے غلام برادر زید برادر من غلام
برادر خود ترجمہ ان کا یوں ہوگا غلام بھائی زید کے کا غلام بھائی میرے کا غلام بھائی اپنے کا پوشیدہ نہ رہے
کہ مضاف اور مضاف الیہ ترکیب میں حکم ایک کلمے کا رکھتے ہیں۔

## فصل در بیان مرکب وصفی

مرکب وصفی وہ ہے۔ کہ جسمیں ایک اسم موصوف ہو اور دوسرا اسم اسکی صفت ہو موصوف وہ ہے۔ کہ جسکی بھلی یا بری
صفت کیجائے اور صفت وہ ہے۔ کہ جس سے بھلائی یا برائی موصوف کی دریافت ہو۔ پوشیدہ نہ رہے۔ فارسی میں
مضاف اور مضاف الیہ کے پڑھنے میں اور موصوف اور صفت کے پڑھنے میں کچھ فرق نہیں وہاں مضاف کے
آخر کسرہ پڑھتے ہیں۔ یہاں موصوف کے آخر جیسے مرد دانا لفظ مرد موصوف کسرہ مرکی دال کا علامت
موصوف کی اور لفظ دانا صفت ہے اس موصوف کی اور کہتے ہیں۔ متقدمین موصوف کے آخر یائے مجہول لکھا
کرتے تھے کہ ترکیب وصفی اور ترکیب اضافی میں فرق ہو متاخرین نے اسکو موقوف کیا لیکن بعض بعض کتاب فارسی کی
چار سو یا پانچسو برس کی لکھی ہوئی دیکھنے میں آئی اسمیں آخر موصوف کی یائے مجہول نظر نہ آئی معلوم ہوا
کہ آخر موصوف کے یائے مجہول لکھنا درست نہیں۔ ترکیب وصفی کے پہچاننے کے واسطے لازم ہے۔

کہ اگر موصوف واحد مذکر ہو تو لفظ کیسا اور اگر جمع مذکر ہو تو لفظ کیسے بیائے مجہول در آخر اور اگر
مؤنث ہو تو کیسی بیائے معروف در آخر موصوف کیساتھ بلاؤ صفت کا کلمہ اس کا جواب ہوگا جیسے مرد
دانا جب کہو گے کیسا مرد جواب اس کا دانا ہوگا۔ تو دریافت ہوا کہ یہ ترکیب صیفی ہے اور لفظ دانا صفت ہے
اگر جواب درست نہ پڑتا تو جانتے کہ ترکیب اضافی ہے۔ مخفی نہ رہے۔ اکثر صفت میں وہ اسم واقع ہوتا ہے۔
کہ لغت بنانے والے نے اسکو صفت کے معنے کیواسطے بنایا ہے۔ جیسے اسم فاعل اور اسم مفعول اور وہ اسم جس کے
ہندی ترجمے میں لفظ والا آسکے جیسے نیک اور بد ترجمہ اس کا نیکی والا اور بدی والا اور مرد نویسندہ میں
مرد موصوف نویسندہ صفت اسکی اسی طرح سے بخت برگشتہ اور مرد نیک اور کبھی اسم جنس بھی صفت واقع
ہوتا ہے۔ وہاں بیشتر معنے تشبیہ کے ہوتے ہیں جیسے لب لعل لب موصوف لعل نام ایک جنس کا ہے جواہر کی جنسوں
میں سے معنے اسکے لب کہ مانند لعل کے سرخ اور شفاف ہے۔ حقیقت میں لب موصوف اور مشبہ ہے لعل صفت
اور مشبہ بہ ہے۔ پوشیدہ نہ رہے۔ کہ موصوف صفت کے اوپر اکثر مقدم ہوتا ہے جیسے مذکور ہوا۔ اور کبھی صفت کو
موصوف کے اوپر لاتے ہیں۔ اس حالت میں کسرہ موصوف کے آخر پڑھا نہیں جاتا۔ اس ترکیب میں
معنے کیواسطے یہ دیکھنا ضرور ہے۔ کہ موصوف کسی اور ذات سے تعلق رکھتا ہے یا نہیں رکھتا۔ بذات خود قائم
ہے۔ اگر تعلق کسی اور ذات سے نہیں رکھتا۔ بذات خود قائم ہے ترکیب کے الٹنے میں معنے نہیں بدلینگے۔
جیسے مرد نیک اور نیک مرد میں مرد موصوف ہے۔ بذات خود قائم اور نیک صفت ہے معنے دونوں کے ایک
ہیں۔ اور موصوف بذات خود قائم نہیں۔ بلکہ تعلق اور کسی ذات سے رکھتا ہے۔ اس وقت یہ موصوف اور صفت
اس ذات کی صفت ہونگے۔ کہ جس سے موصوف تعلق رکھتا ہے۔ جیسے روئے خوب رو موصوف اور خوب اسکی
صفت ہے۔ جب سے صفت کو موصوف کے اوپر مقدم کیا اور کہا خوب رو یہ لفظ خوبرو صفت اسکی ہوا۔ کہ
جس سے رو تعلق رکھتا ہے یعنی خوبرو وہ شخص ہے۔ کہ جسکا رو خوب ہے۔ اور جیسے لب لعل لام آخر کا
لعل کے ساکن ہو نہیں۔ اس کو کہیں گے جسکا لب مانند لعل کے ہے۔ اور خوشخو وہ شخص ہے جسکی خو خوش
ہے۔ اور نیک نیت وہ شخص ہے۔ کہ جس کی نیت نیک ہے۔ سرو قد وہ شخص ہے کہ جسکا قد سرو جیسا ہے
آہو چشم وہ ہے۔ کہ جسکی چشم آہو جیسی ہے۔ یہ ترکیب فارسی میں بیشتر ہے۔ خیال میں رکھنا چاہیئے۔ مخفی نہ رہے
کہ صفت کئی طرح آتی ہے۔ ایک تو یہ کہ صفت مفرد ہو۔ جیسے مرد دانا مرد موصوف دانا مفرد ہے اور صفت
ہے۔ دوسرے یہ کہ صفت مرکب ہو۔ مرکب کے کئی نوع ہیں۔ ایک یہ کہ مرکب بترکیب اضافی ہو۔ جیسے

مرد دانائے زمان مرد موصوف دانا مضاف اور زمان مضاف الیہ دونوں ملکے صفت ہوئی موصوف کی اور
جیسے یار دلفریب یعنی یار فریبندہ دلفریب یعنی فریبندہ مضاف دل مضاف الیہ دونوں ملکر صفت ہوئی
موصوف کی دوسرے یہ کہ صفت مرکب وصفی الٹا ہوا ہو جیسے یار خوشخو یار موصوف خوشخو مرکب وصفی الٹا ہوا کہ جسکا
ذکر ہو چکا ہے صفت ہے یار کی اسی طرح سے یار خوش تقریر تیسرے یہ کہ صفت الٹا ہوا جملہ اسمیہ بیانیہ ہو۔ وہ
اس طرح ہے کہ جملہ اسمیہ بیانیہ میں سے کاف بیانیہ سر جملہ اور ضمیر کہ پھرتی ہے موصوف کی طرف یعنی لفظ
او اور لفظ است کہ علامت جملہ اسمیہ کی ہے۔ یہ تینوں کلمے حذف کرکے مبتدا اور خبر کو مقلوب کریں یعنی
الٹ دیں خبر کو مقدم کریں اور مبتدا کو مؤخر جیسے شہید تبسم دیت عشوہ خون بہا تبسم دیت جملہ اسمیہ بیانیہ الٹا ہوا
صفت ہے شہید کی اسی طرح ہے عشوہ خون بہا بھی اصل اسکی یہ ہے۔ شہید کہ دیت او تبسم است و خون بہائے
او عشوہ است جب کاف بیانیہ سر جملہ او ضمیر او اور لفظ ست حذف کرکے مبتدا اور خبر کو الٹ دیا شہید تبسم
دیت عشوہ خون بہا ہو گیا۔ یاد رکھو کہ صفت اور موصوف کے بیچ میں اور کوئی کلمہ فاصل نہیں ہوتا
اس مثال میں کہ زید مرد لیست نیک لفظ نیک جسکو عطف بیان یا بدل کہا چاہیئے۔ مرد کے لفظ سے
بدل کا اور عطف بیان کا مذکور اگلی فصل میں آوے گا۔ مرد ہے کو مبین کہو اور نیک لفظ مفرد
اس کا بیان یا اصل اسکی یہ کہو زید مرد لیست کہ او نیک ست موافق فارسی کے قاعدے کے جملہ بیانیہ
میں سے لفظ او کو مبتدا تھا۔ حذف کیا لیکن اسکے کاف بیانیہ اور لفظ است بھی دور کیا زید مرد لیست
نیک رہگیا۔ ترکیب یوں کہو۔ زید مبتدا مرد ہے مبین اور نیک بیان اس کا مبین اور بیان ملکے خبر ہوا
مبتدا اور خبر ملکے جملہ اسمیہ ہوا۔ اور لفظ است نشان ہے جملہ اسمیہ کا۔

## فصل دربیان بدل و مبدل منہ

مبدل منہ وہ اسم ہے۔ کہ اسکے بعد ایک اسم اسکا بدل واقع ہوا اور معنی میں جو مقصود مبدل منہ سے ہے وہی
بدل سے ہوتا ہے۔ اور ترکیب میں بدل اور مبدل منہ ملکے حکم ایک کلمے کا رکھتے ہیں جیسے آمد زید برادر تو زید
مبدل منہ برادر تو بدل ہے اور مبدل منہ کو ملا کے فاعل سمجھو آمد کا اور جیسے شاہ عباس مبدل منہ اور
عباس بدل اور آخر مبدل منہ کے کسرہ نہ پڑھا چاہیئے۔ شاہ عباس میں شاہ کی ہے کو مکسور پڑھنا غلط
ہے بدل مبدل منہ میں اور صفت موصوف میں یہی فرق ہے۔ مبدل منہ کا آخر مکسور نہیں پڑھتے موصوف
کا پڑھتے ہیں۔ بعضے بدل کو عطف بیان کہتے ہیں۔ اور بعضے بدل میں اور عطف بیان میں فرق کرتے ہیں

کہ بدل اور مبدل منہ میں مقصود مبدل منہ نہیں صرف بدل ہی ہوتا ہے۔ اور عطف بیان میں دونوں مقصود ہوتے ہیں۔ جیسے امام حسن علیؓ اسد اللہ است۔ اسد اللہ عطف بیان ہے علی کا اور مقصود علی کے لفظ سے بھی ہے اور اسد اللہ کے لفظ سے بھی یعنی امام مراد علیؓ ہے کہ جسکا خطاب اسد اللہ ہے۔

## فصل در بیان مستثنیٰ و مستثنیٰ منہ

مستثنیٰ وہ اسم ہے کہ بعد لفظ استثنا کے واقع ہو۔ فارسی میں استثنیٰ کا لفظ مگر اور جز ہے۔ اور عربی میں لفظ الّا ہے کہ فارسی میں بھی مستعمل ہے۔ استثنا کے معنے الگ کرنا ایک چیز کا کئی چیزوں میں سے یا الگ کرنا ایک شخص کا مجمع سے۔ جو چیز یا جو شخص الگ کیا گیا ہو اُسے مستثنیٰ کہتے ہیں۔ اور جس میں سے مستثنیٰ کو الگ کرتے ہیں۔ اُس کو مستثنیٰ منہ کہتے ہیں۔ مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ ملکے حکم ایک کلمے کا رکھتے ہیں۔ جیسے آمدند ہمہ دوستان مگر زید۔ آئے سب دوست مگر زید یعنی زید نہیں آیا۔ اور جیسے زدم ہمہ دشمناں را مگر زید را ترجمہ مارا میں نے سب دشمنوں کو مگر زید یعنی زید کو نہیں مارا۔ زید پہلی مثال میں سب دوستوں سے الگ ہو گیا کہ سب آئے یہ نہیں آیا اور دوسری مثال میں سب دشمنوں سے الگ ہوا کہ سبکو مارا اسکو نہیں مارا۔ ترکیب اسکی یہ ہے۔ ... مگر لفظ استثنیٰ زید مستثنیٰ اور ہمہ دوستان مستثنیٰ منہ پس مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ ملکے مجموع فاعل ہوا۔ آمدند کا پس فعل فاعل کیساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا۔ دوسری مثال کی ترکیب یہ ہے۔ زدم فعل با فاعل مگر لفظ استثنیٰ کا زید مستثنیٰ اور ہمہ دشمناں مستثنیٰ منہ پس مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ ملکے مجموعہ مفعول ہوا فعل کا فعل با فاعل مفعول کیساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا اور جیسے آمد قوم جز زید یہاں قوم مستثنیٰ منہ اور زید مستثنیٰ ہے۔ اور کبھی مستثنیٰ منہ محذوف بھی ہوتا ہے جیسے نیامد بمن جز زید یعنی نیامد کس بمن جز زید ترجمہ نہ آیا کوئی میرے پاس سوا زید کے لفظ زید مستثنیٰ اور کسے مستثنیٰ منہ محذوف ہے۔ اور جیسے نزدم جز زید یعنی نزدم کسے را جز زید ترجمہ نہ مارا میں نے کسی کو سوائے زید کے کسے را مستثنیٰ منہ محذوف ہے۔ اور زید مستثنیٰ ہے۔

## فصل در بیان اسمائے اشارات

اسمائے اشارات وہ اسم ہیں۔ کہ بنا کیا ہے انکو اس واسطے کہ انسان ان اسموں کیساتھ مشار الیہ محسوس کیطرف اشارات ساتھ اعضا کے کرے محسوس وہ ہے جو دیکھا بھالا جائے یا سنا جائے۔ و مشار الیہ وہ ہے کہ جسکی طرف اشارہ کریں چنانچہ لفظ آں کیواسطے دور کے اشارت کی ہے جیسے آں کس آں اسم اشارت اور کس مشار الیہ اور لفظ ایں واسطے نزدیک کے اشارت کے جیسے ایں مرد ایں اسم اشارت مرد مشار الیہ

پوشیدہ نہ ہے۔ کہ ضمیر غائب میں اور اسم اشارات اول میں فرق ہے۔ کہ ضمیر غائب کی اشارت طرف محسوس کے اور ساتھ اعضا کے نہیں بلکہ اشارت طرف معنی کے ہے جو معنی کہ پیشتر مذکور ہو چکے ہیں اور اسم اشارت کی اشارت بخلاف اسکے ہے۔ جیسا کہ معلوم کیا تمنے مخفی نہ ہے۔ کہ اسم اشارت اور مشارٌ الیہ ملکے حکم ایک کلمے کا رکھتے ہیں جیسے بزن این دو را ترکیب اسکی بزن فعل با فاعل این اسم اشارت و دو مشارٌ الیہ اسم اشارت ساتھ مشارٌ الیہ کے ملکے مفعول ہوا اور لفظ را علامت مفعول کی ہے فعل با فاعل مفعول کے ساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا۔ اور چناں اور چنیں اصل میں چوں آں و چوں این ہے۔ چوں کلمہ تشبیہ کا آں اور این اسمائے اشارات ہیں۔ اکثر بعد چناں اور چنیں کے جملہ بیانیہ ہوتا ہے۔

## فصل در بیان جار مجرور

جار عربی میں وہ حرف ہیں۔ کہ جس اسم پر آتے ہیں۔ اور اس اسم کو کھینچتے ہیں جسکے نیچے زیر کو دیکر بیائے تحتانی اور جار کے معنے زیر کے دینے والا اور جس اسم کو زیر دیتے ہیں اسکو مجرور کہتے ہیں ان حرفوں کے فارسی ترجمے کو بھی جار کہتے ہیں۔ وہ حرف فارسی میں یہ ہیں۔ (۱) برائے (۲) بہر (۳) پے بمعنی برائے ان تینوں حرفوں پر لفظ از بھی زاید آتا ہے جیسے از برائے خدا و از بہر من اور از پے تو (۴) جز اس حرف پر بھی بائے موحدہ بھی زاید ہوتی ہے۔ جیسے بجز تو (۵) چو اور چوں کہ تشبیہ کے معنی میں ہو (۶) بائے موحدہ (۷) در اور اندر (۸) بر (۹) از (۱۰) تا (۱۱) با (۱۲) را۔ وہ کہ برائے کے معنے میں آوے اور جار مجرور تعلق رکھتے ہیں فعل سے یا فعل کے شبہ سے فعل کا شبہ مصدر اور اسم فاعل اور اسم مفعول صفت ہے صفت وہ اسم ہے کہ وہ صفت میں کسی شے کے یا کسی چیز کے کہ سکیں جیسے نیک اور بد اور خوب اور زبون اور مانند ان کے مثال جار اور مجرور کی یہ ہے۔ آمدم برائے تو ترکیب اسکی یہ ہے۔ آمدم فعل با فاعل اور برائے جار اور تو مجرور جار اور مجرور متعلق ہوئے فعل با فاعل ساتھ متعلق کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا۔ اسیطرح نبودم جز تو اور کاسہ وا رہم چو ادرہم و جاز را اور نشستم بتخت اور رفتم از بریلی تا دہلی اور خدا را بر من ببخشا ترکیب اسکی یہ ہے ببخشا فعل با فاعل جار لفظ خدا مجرور اور بر جار من موصوف مسکین صفت صفت اور موصوف ملکے مجرور ہوئے جار کے جار اور مجرور متعلق ہوئے فعل کے فعل با فاعل ساتھ مفعول اور متعلق کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا۔ اور زید نوشتہ است قلم ترکیب اسکی یہ ہے زید مبتدا نویسندہ خبر است نشان جملہ اسمیہ کا بائے موحدہ جار قلم مجرور جار مجرور متعلق نویسندہ کے شبہ فعل کا ہے۔ مبتدا اور خبر ملکے جملہ اسمیہ ہوا۔ یاد رکھو کہ جار اور مجرور ملکے حکم ظرف کا رکھتے ہیں فاعل

اور مفعول اور مضاف الیہ اور مبتدا اور خبر نہیں ہو سکتی۔ پوشیدہ نہ ہے جس عبارت میں جار اور مجرور ہوں فعل اور شبہ فعل کا نہ ہو وہاں فعل کو یا فعل کے شبہ کو پیدا کرتے ہیں۔ ع بنام جہاندار جان آفریں۔ اسمیں جار مجرور ہیں فعل اور شبہ فعل کا نہیں یہاں سر مصراع ابتدا میکنم مقدر کرتے ہیں۔ اور جار اور مجرور کو اسکے متعلق کہتے ہیں۔ اور جیسے زید در خانہ است یہاں لفظ ثابت کہ اسم فاعل عربی کا ہے پیدا کرتی ہو اصل اسکی یوں ہے۔ زید در خانہ ثابت ست ترکیب اسکی یہ ہے۔ زید مبتدا در جار خانہ مجرور ست نشان جملہ اسمیہ کا جار اور مجرور متعلق ثابت کے ہو کے خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوا فائدہ کبھی جار اور مجرور بیچ مثل کے مضاف ہوتے ہیں۔ اور ترکیب میں مانند اسم کے مبتدا اور خبر اور فاعل و مفعول ہوتے ہیں جیسے زید چون شیر ست یعنی زید مانند شیر ست زید مبتدا چون معنے مانند مضاف شیر مضاف الیہ دونوں ملکے خبر ہوئی مخفی نہ رہے جار اور مجرور جسکے متعلق ہوتے ہیں۔ اسکے جار اور مجرور کے معنے آپس میں مرابطہ ہوتے ہیں اگر مرابطہ نہ ہوں تو جانو کہ جار اور مجرور اسکے متعلق نہیں۔ اس صورت میں اور کوئی فعل یا شبہ فعل کا پیدا کرکے اسکے متعلق کرو معنے ٹھیک ہو

## فصل در بیان موصول صلہ

موصول وہ اسم ہے ناتمام کہ جب تک اسکے بعد ایک جملہ مذکور نہو اس قابل نہیں مبتدا ہو یا خبر ہو یا فاعل اور مفعول اور مضاف الیہ ہو اسکے جملہ کا نام ہے صلہ موصول کا اس جملے کے سر پر کاف مثل کاف بیانیہ کے یا لفظ چہ ہوتا ہے۔ کہ اس کو کاف صلہ یا کاف سر جملہ کہتے ہیں اسلئے موصول یہ ہیں آنکہ آنانکہ ہر کہ ہر کہ یہ لوگ ب کلمے واسطے اشخاص کے ہیں آنچہ ہر آنچہ ہر چہ یہ تینوں کلمے جیم فارسی والے واسطے اشیا کے ہیں اور یائے مجہول کہ آخر کسی اسم نکرہ کے اوپر لفظ آں ہو اور بعد اس اسم کے کاف صلہ کا ہو وہ بھی موصول ہے ع آنکس کہ در گشت باز آمد بیش ہ اور صلہ میں ایک ضمیر بھی ہوتی ہے۔ کہ موصول کی طرف پھرتی ہے۔ پوشیدہ نہ ہے۔ آں جو موصول کا ہے اسکے اور یائے موصول کے معنے ایک ہیں۔ اور آنانکہ واسطے جمع کے لاتے ہیں۔ مثالیں سب کی بیان کرتا ہوں۔ اور ایک مثال کی ترکیب بیت آنکہ در آدم دمیدہ روح را وہ داد از طوفان نجاتے نوح را ترکیب اس کی یہ ہے۔ آں موصول کاف صلہ کا دمیدہ فعل ماضی قریب ضمیر اسمیں کہ پھرتی ہے موصول کی طرف فاعل ہے فعل کا روح مفعول لفظ را علامت مفعول کی در جار آدم مجرور متعلق فعل کے فعل ساتھ فاعل اور مفعول اور متعلق کے مل کے جملہ فعلیہ ہو کے صلہ پڑا موصول کا موصول ساتھ صلہ کے مل کے مبتدا ہوا۔ دوسرا مصرع

